قال اللہ تعالیٰ ادعونی استجب لکم و قال [illegible]

---

بنابر نصین مذکورین کہ دلالت می دارند بر مطلوبیت دعا و اتباع سبیل کسانیکہ منیب باشند الی علام الغیوب، رسالہ ہذا کہ مشتمل است بر دعا و طریق موصل الی المطلوب

مسمّٰی بہ

# صدائے مجذوب

از تصنیف لطیف مخدومی و محترمی جناب خواجہ عزیز الحسن صاحب مجذوب

باہتمام

احقر ظہور الحسن کسولوی ناظم کتب خانہ امداد الغربا، سہارنپور غفرلہ الذنوب

---

در جمال پرنٹنگ ورکس دہلی باہتمام منشی جمال الدین طبع شد

## ہید

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وکفیٰ والصلوٰۃ والسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ ۔ بعد الحمد والصلوٰۃ ناظرین باتمکین کی خدمت میں التماس ہے کہ عرصہ سے احقر مناجات مقبول کی طباعت میں لگا ہوا ہے اور کوشش بلیغ کر رہا ہے کہ اس مرتبہ اس کتاب کو ایسی نرالی شان کے ساتھ طبع کیا جائے کہ ابتک جس قدر غلطیاں اس میں چلی آتی ہیں اُن کی مکمل صحت اور جہاں کہیں اس میں ترمیم اور اضافات کی ضرورت ہے اُس کی پوری تکمیل ہو جائے چنانچہ اس وجہ سے کتاب کی طباعت میں بہت تاخیر ہو رہی ہے منجملہ اور اضافات کے ایک اس اضافہ کی بھی ضرورت محسوس ہوئی کہ شجرہ منظومہ مصنفہ حضرت مولانا قاسم العلوم قدس سرہ میں (جو بلاغت اور مضامین کے لحاظ سے نہایت ہی دلکش ہے) ایسے اشعار کا بھی اضافہ ہو جائے جو حضرت حکیم الامت جناب مولانا محمد اشرف علی صاحب تھانوی دامت برکاتہم سے وابستگی رکھنے والوں کیلئے خصوصیت رکھتے ہوں چنانچہ احقر نے حضرت خواجہ عزیز الحسن صاحب زاد مجدہم کی خدمت میں اس کی درخواست کی حضرت خواجہ صاحب اوّل اوّل تو فارسی باقاعدہ نہ پڑھنے کا عذر فرماتے رہے لیکن بخیال دلجوئی قلم اٹھایا تو پورے سَو اشعار لکھ کر بھی بمشکل رُکے چونکہ مناجات مقبول میں اس قدر اشعار کی گنجائش نہ تھی اس لئے اسکے لئے تو چند مناسب اشعار منتخب کر لئے گئے اور باقی اشعار میں استقلالی شانِ افادہ دیکھ کر مستقل شائع کر دینا مناسب اور مفید سمجھا ۔ چنانچہ اس کو شائع کیا جاتا ہے اور صدائے مجذوب کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے اسکے آخر میں حضرت موصوف کے چند دیگر کلاموں کا مناسبت مضمون کی وجہ سے اضافہ کر دیا گیا جن میں سے پہلا کلام مطبوعہ اور باقی غیر مطبوعہ ہیں ۔

والسلام

بندہ ظہور الحسن کسولوی غفرلہ

نوٹ :- جن حضرات کے پاس صفر کا رسالہ پہنچ چکا ہے وہ اسمیں سے صدائے مجذوب کے صفحات نکالکر اس دو ورقہ میں [illegible]

# صدائے مجذوب

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ — نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

---

## دعائے طالبین بدرگاہ ربّ العالمین

الٰہی رحم کُن بر حالِ زارم
مرا از دستبرِدِ نفس و شیطاں
بچشمِ لطف قلبِ من نگہدار
بچشمِ لطف سوئے من نظر کن
دلم را کن ز سرِّ خویش آگاہ
بحق حضرت اشرف علی شاہ
ز طبعم دور کن کبر و منی را
بگرداں نفسِ ما را مطمئنّہ
بگرداں حالِ زشتم را بگرداں
ز قلبم حُبِّ غیرِ خود بدر کُن
چناں پُر از مۓ خود کُن دلم را
ہزاراں با تو واصل شیخ و شاب اند
من ناکارہ را ہم بخش بارے

مدد فرما کہ رفت از دست کارم
بود ہر الحظہ ہم دین و ایماں
نگردد تا ز راہِ صدق زنہار
مرا از نفس و شیطاں بیخطر کن
کہ نبود در طریقِ عشق گمراہ
کہ عبد است اشرف و اعلیٰ و ذیجاہ
شرافت بخش ایں نفسِ دنی را
فِیْھَا الْوَسْوَاسُ مِنْ نَّاسٍ وَّجِنَّۃٍ
مرا بر نفس غالب کن چو مرداں
بیادِ خود ز عالم بیخبر کن
نیارم در نظر صد جامِ جم را
بدرگاہت ہزاراں باریاب اند
من آوارہ را ہم دِہ قرارے

ف ۲: (نفس کی) انسان اور جن کے وسواس سے ۱۲ منہ

دہشت [illegible] تہ باب است — حجاب اندر حجاب اندر حجاب است

مِن محجوب را مجذوب گرداں — محبّ خویش و ہم محبوب گرداں

کرامت کن الٰہی استقامت — عنایت کن عنایت کن عنایت

بخود مشغول دار اندر حیاتم — اگر میرم بدہ یارب نجاتم

حیاتم را حیات پاک گرداں — مماتم را ممات پاک گرداں

دمِ آخر بخیر انجام ما کن — بخلدم زیر پائے مصطفےٰ کن

## دعوت السّالکین برائے رجوع الی الصّادقین

نہ تنہا اے دعا گو ایں دعا کن — دعا کن ہم تلاشِ رہنما کن

دریں رہ رہنما شرطِ وصول است — بخود سعی تو بیکار و فضول است

مگر رہبر بسے کم در جہانند — بشکلِ رہنمایاں رہزنانند

اگر خواہی شدن یا بندۂ حق — مشو از ہر کسے جویندۂ حق

بجو از حضرتِ اشرف علی شاہ — کہ ہست اہلِ جہاں را حجۃ اللہ

ز جدّ و جہد او تجدیدِ دیں شد — بصدقِ اسلافِ خود را جانشیں شد

بعالم کاملیں را او امام است — میانِ انجم او ماہِ تمام است

مسمّٰی بود چوں از غیب اشرف — بعہدِ خویش شد لاریب اشرف

دلیل و ہادیِ راہِ شریعت — امام و قدوۂ اہلِ طریقت

بہ علمِ ظاہر و باطن یگانہ — حکیم الامت و قطبِ زمانہ

برائے دردہائے دل دوائے — پئے امراضِ روحانی شفائے

زہے مصلح بعہدِ خود بہ است او — کہ ہم جرّاح و ہم مرہم نہ است او

پئے تادیب چوں پُر قہر گردد — فدائے قہرِ او صد مہر گردد

بصورت مظہرِ شانِ جلالی — بمعنے مظہرِ شانِ جمالی

ــہ یہ شعر حضرت حاجی صاحب قدس سرہ العزیز کا ہے جو برامید قبول مناجات ہٰذا میں شامل کر دیا گیا ہے ۱۲ منہ

چہ پُر مہر آں نگاہِ خشمگین است ۔ کہ در دلہا عجب [illegible] است
نگاہِ مست او بیگانہ وار است ۔ نگر دزدیدہ بر ہر میگسار است
جہاں سوزد اگر در غمزہ آید ۔ شکر ریزد اگر در خندہ آید
بسوزد او ہزاراں دل بہ آہے ۔ کند سرمست صدہا در نگاہے
بہ لب خنداں بہ دل گریاں کند او ۔ چہ در ظاہر چہ در پنہاں کند او
چہ گویم حالِ آں کو راندیم است ۔ عجب مجموعۂ امید وبیم است
عجب حال است پیشش حال بندہ ۔ بہ خندہ گریہ و در گریہ خندہ
بہ گویائیست صد اصلاح کوشی ۔ ہزاراں معنئے دارد خموشی
برائے وعظ گفتن او چو خیزد ۔ بسے دُرہا بسے گلہا بریزد
الا اے طوطیِ گویائے اسرار ۔ مبا[illegible]انالیت شکر زمنقار
زنورِ حق چو قلبش طور گشتہ ۔ وجودِ او سراپا نور گشتہ
رخش آئینۂ حسنِ نگارے ۔ برانگیزد بہ دلہا عشق یارے
سرِ او عقلِ صد فرزانہ دارد ۔ کنارِ او دلِ دیوانہ دارد
صراحی در بغل تسبیح در دست ۔ کسے کم دیدہ چوں او زاہدِ مست
بہ ذکر اللہ او رطب اللسان است ۔ بیادِ حق دلش ہم شادمان است
چہ خوش وقتے و خرم روزگارے ۔ کہ بر لب ساغر و در بر نگارے
عجب پُرجوش کیفِ ایں شراب است ۔ کہ او در عین پیری در شباب است
بہ دل بُردن عجب او را کمال است ۔ عجب او دلبرِ دیرینہ سال است
ببیں اے خواجہ جارہِ اشرفِ ما ۔ بیا در خانقاہِ اشرفِ ما
بخواہی دید اگر تو خواہی آمد ۔ کہ فقر اندر قبائے شاہی آمد
عجائب کارہائے کارسازند ۔ کہ یکجا مجتمع ناز و نیازند

گہے بر [illegible] نشیند — گہے بر پشتِ پائے خود نہ بیند

نہ تنہا صورتِ شاہانہ دارد — کہ ہم صد ہیبتِ شاہانہ دارد

نہ ملکے و نہ تختے و نہ تاجے — بگر شاہاں نہ مے دارد مزاجے

ہر اہلِ دل زباں آور دلیرے — گم است اینجا چو گربہ پیش شیرے

کسے را پیش او تابِ سخن نیست — چناں گویا زباں اندر دہن نیست

چہ پیشش حاجتِ اظہارِ حال است — کہ حلِ عقدہ ہائے قیل و قال است

چہ جائے قیل و قال و گفتگوئے — کہ ایں بزم است بزمِ دید روئے

بگوشِ ہوش بشنو ہر سخن را — مزن دم قفل زن پیشش دہن را

رہے پیدا بود از دل بہ دل کن — دلش را با دلِ خود متصل کن

دلے کو با دل او بستہ گردد — اگر خارے بود گلدستہ گردد

بکن خود را تو غائب در دلِ او — تماشا کن عجائب در دلِ او

تنِ او با ہمہ بالائے فرش است — دلِ او با خدا بالائے عرش است

عجب فرحتگہے ایں خانقاہ است — عجب نزہتگہے ایں خانقاہ است

اگر فردوس بر روئے زمین است — ہمین است و ہمین است و ہمین است

یکے ساقی و میخواراں ہزار اند — دو چشمِ مست او مشغول کار اند

بمیخانہ بہار است و بہار است — کہ در وجد و طرب ہر میگسار است

خوشا ایں بادہ نوشانِ الٰہی — زہے رندی زہے شانِ الٰہی

مپرس از ذاکرانِ نیم شب ہا — کہ مشغول اند با دلہا و لب ہا

چہ پرسی لطفِ وردِ صبحگاہی — کہ ایں لقمہ بہ است از مرغ و ماہی

پُر از ذکر است گو ہر حجرہ تنگ است — چہ خوش ایں نغمۂ بے عود و چنگ است

دل اینجا مے کند اللہ اللہ — کہ ہر دم بشنود اللہ اللہ

چہ صحت بخش ہست اینجا فضائے
دل اینجا بے دوا یابد شفائے

کجائید اے خدا جویاں کجائید
کجائید اے شفا جویاں کجائید

بیائید اے طلبگاراں بیائید
بیائید اے دل افگاراں بیائید

تعالی اللہ چہ عالی بارگاہے
کہ اینجا ہر گدائے بادشاہے

کس اینجا سیم و زر آرے ندارد
مگر با کس سرو کارے ندارد

بہشت آنجا کہ آزارے نباشد
کسے را با کسے کارے نباشد

بیا خود ترک کن کبر و منی را
چہ گویم جلوہ ہائے دیدنی را

ز شرح فیض او قاصر زبان است
کہ کشتئے بہ بحر بیکران است

بیا تا دیدہ گردد ایں شنیدہ
شنیدہ کے بود مانند دیدہ

نہ گویم غیر حق کایں امر دین است
یقیں کن اینہمہ عین الیقین است

کہ مجذوب اینہمہ نشنیدہ گوید
قلندر ہر چہ گوید دیدہ گوید

ز خاصان خدا اشرف علی ہست
ولی ہست و ولی ہست و ولی ہست

کہ قول و فعل و حال او گواہند
جمال و ہم کمال او گواہند

شک آوردن بجز بے حاصلی نیست
کہ کار اہل دل زو بد دلی نیست

ہر اہل عقل و دیں را او امام است
خلاف او شدن سودائے خام است

بہ دل ہر معترض ہم مائل اوست
زباں منکر مگر دل قائل اوست

ز بغض او چہ سود دشمنان است
زیان است و زیان است و زیان است

نمی شاید بہ شیراں پنجہ کردن
کہ ہست ایں دست خود را رنجہ کردن

ہر آں کو با ولی حق ستیزد
برائے جنگ بیش حق بخیزد

چہ باک از دشمنان او کہ خوارند
چہ پیش مہر ذرات غبارند

ہمہ گیری نور او عیان است
مگر بر شپرہ چشماں نہان است

چناں سوزِ نہاں او عیاں شد — کز انفاسش جہاں آتش بجاں شد
ہزار انداز و شعلہ بدامن — بگشت از مشعلے صد شمع روشن
دلش از عشق دایم زندہ بادا — بعالم فیضِ او پایندہ بادا
چہ شد مجذوب اگر دیوانۂ اوست — ہمہ عالم ببیں پروانۂ اوست

تمت بالخیر

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العٰلمین

## کلامِ حسن[1]

وہی بیہوش ہے جو آپ کا مستانہ نہیں — خود وہ دیوانہ ہے جو آپ کا دیوانہ نہیں
دوست ہوتے ہیں فدا جلتے ہیں دشمن تجھ سے — کون ہے وہ جو ترے حُسن کا پروانہ نہیں
روزِ روشن کی طرح تیرا نمایاں ہے کمال — کور باطن ہے وہ جس نے تجھے پہچانا نہیں
لا ادھر جام کہ نا اہل ہیں منکر ساقی — درخورِ ہر کس و ناکس ترا پیمانہ نہیں
شورِ واعظ ہے اُسی وقت تک اے پیرِ مغاں — گو نجا جبتک کہ ترا نعرۂ مستانہ نہیں
تو نے پیروں کے دئے کھول سب اُترے پتّرے — جاہلوں کو بھی اب آسان ہے بہکانا نہیں
پڑ گئیں جھوٹے مشائخ کی دُکانیں پھیکی — چال چلتی کوئی اب اُنکی فریبانہ نہیں
خار کھاتے ہیں شب و روز حسد میں تیرے — اور کیا کھائیں چڑھاوا نہیں نذرانہ نہیں
خود ہی مٹ جائینگے سب حق کے مٹانیوالے — لاکھ کوشش کریں مٹتا ترا افسانہ نہیں
[illegible] ہیں اہل حسد تیری ہوا خیزی کیا — ممکن اِن ذرّوں سے خورشید کا چھپ جانا نہیں
[illegible] انہ میں ہے محرومِ ازل کی یہ شناخت — یعنی جو معتقدِ حضرتِ مولانا نہیں
شاہ صاحب جو سمجھتا ہے تو بھک منگوں کو — تو نے دیکھی ابھی وہ صورتِ شاہانہ نہیں

(باقی آیندہ)

[1] حضرت خواجہ صاحب مدظلہ کا سابق تخلص ہے ۱۲ اظہر

# کلام مجذوب

یہ روئے انور یہ خوئے زیبا جمال ایسا کمال ایسا
کہیں نہ دیکھا کہیں نہ پایا جمال ایسا کمال ایسا

یہ رنگ جلوہ یہ کیف خلوۃ یہ جامعیت خدا کی قدرت
خدا کی قدرت کا ہے کرشمہ جمال ایسا کمال ایسا

جہان سارا تو چھان مارا بتاؤ انصاف سے خدارا
دکھائے کوئی اگر ہو دعویٰ جمال ایسا کمال ایسا

بھلا وہ سمجھے تو کیسے سمجھے بھلا وہ جانے تو کیسے جانے
یہ علم و حکمت یہ زہد و تقویٰ جمال ایسا کمال ایسا

کہیں بھی اے مہر و ماہ دیکھا جمال ایسا کمال ایسا
جو عقل کا ور قلب کا ہو اندھا جمال ایسا کمال ایسا

## دیگر

عیاں حال دل بے بیاں ہو رہا ہے
کہ عاشق سراپا زباں ہو رہا ہے

چڑھی ہے کچھ ایسی کہ تیور تو دیکھو
جواں آج پیر مغاں ہو رہا ہے

دمکتا ہے چہرہ چمکتی ہیں آنکھیں
بڑھاپے میں بھی جان جاں ہو رہا ہے

نکلتی ہیں ہر موئے تن سے شعاعیں
یہ کس کا جلوہ عیاں ہو رہا ہے

ٹپکتی ہے ہر ہر بن مو سے مستی
سراپا مئے ارغواں ہو رہا ہے

پلا دی ہے باتوں ہی باتوں میں اتنی
کہ آنکھوں سے دریا رواں ہو رہا ہے

نگاہوں سے بھر دی رگ و پے میں بجلی
نظر کردہ برق تپاں ہو رہا ہے

میں مجذوب ہوں میری باتیں ہیں سچی
عبث معترض بدگماں ہو رہا ہے

جبھی کچھ میں کہتا ہوں جب دیکھتا ہوں
کہ دل بھی مرا ہم زباں ہو رہا ہے

## دیگر

کہاں روئے زمیں پر ترے مستانے نہیں ساقی
چھکا ڈالے ہیں لاکھوں آفریں صد آفریں ساقی

ترے رندوں پہ سارے کھل گئے اسرار دیں ساقی
ہوا علم الیقیں عین الیقیں حق الیقیں ساقی

مٹا دیتا ہے تو دم میں غمِ دنیا و دیں ساقی — یہاں جسکو نہیں تسکیں کہیں تسکیں نہیں ساقی

سمجھتا ہوں میں رازِ حسن تیرا اے حسیں ساقی — یہ ہے اک عکس نورِ قلب کا نورِ جبیں ساقی

جو زیبِ حلقۂ رنداں ہے تو اے مہ جبیں ساقی — تو وہ عالم ہے بس جیسے ہو خاتم میں نگیں ساقی

تری محفل میں کیا انوار ہیں اے مہ جبیں ساقی — اُتر آیا زمیں پر آج کیا عرشِ بریں ساقی

یہیں سے پاؤں گا ہر نعمت دنیا و دیں ساقی — کہیں کیوں جاؤں تیرے میکدے میں کیا نہیں ساقی

یہ کس بھٹی کی دی تو نے شراب آتشیں ساقی — کہ آنکھوں سے لہو کی ندیاں بہنے لگیں ساقی

ٹلوں گا میں نہ ہرگز لاکھ ہو تو خشمگیں ساقی — کہ جو مے سب سے بہتر ہے وہ ملتی ہے یہیں ساقی

عجب ہے تیرے میخانہ کا اے پیرِ مغاں عالم — کہیں ساغر کہیں میکش کہیں مینا کہیں ساقی

جو تر دامن ہے تیرا پاکدامانوں سے بہتر ہے — گریباں چاک ہے اشکوں سے تر ہے آستیں ساقی

کہاں سے مجکو پہنچایا کہاں پیرِ مغاں تو نے — مرا میخانہ اب لاہوت ہے روح الامیں ساقی

نظر میں جانچ لیتا ہے کہ کس کا ظرف کتنا ہے — دکھائے کوئی ایسا نکتہ رس باریک بیں ساقی

ریائی گریہ ہم رندوں کو اے صوفی نہیں آتا — کہ رکھتا ہے لبِ خنداں دلِ اندوہگیں ساقی

سلامت تیرا میخانہ سلامت تیرے مستانے — رہینگے رنگِ عالم میں یہی تا یومِ دیں ساقی

نہ چھیڑ اے محتسب میں ہوں مئے وحدت کا متوالا — میں وہ میخوار ہوں جس کے ہیں ختم المرسلیں ساقی

پلائے گا بلا اندازہ جب خود پی کے نکلے گا — کریں میکش نہ غم ہرگز جو ہے خلوت نشیں ساقی

تری ان بخششوں پر یا الٰہی جان و دل صدقے — کہ مجھ سے بدتریں کو بہتریں ہیں بہتریں ساقی

رہے ہشیار پی کر خم کے خم بھی تیرے متوالے — ترے اندازِ مے بخشی پہ ہے صد آفریں ساقی

الٰہی خیر ہو مجذوب میخانہ میں آیا ہے
قدح کش لا اُبالی جام نازک نازنیں ساقی

ضمیمہ صدائے مجذوب

# حیات بعد المممات

## یعنی صحبت حضرت حکیم الامت کے برکات

احقر مجذوب اس مرتبہ نہایت ردی حالت لیکر حضرت حکیم الامۃ کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوا تھا اور واقعی ایسی گندی حالت تھی کہ حاضری کی بھی ہمت نہ ہوتی تھی لیکن یہ خیال کرکے کہ ع نتواں نہفتن درد از طبیباں + بہزار خجلت و ندامت جس حالت میں بھی تھا اپنے آپ کو بتوقع اصلاح لاکر پیش کردیا۔ راستہ میں اپنی ناگفتہ بہ حالت کا کچھ خاکہ اشعار میں بطور اشارہ کے کھینچا تھا تاکہ اس کو خدمت میں پہنچتے ہی پیش کردوں اور اس طرح اجمالاً اپنی حالت گوش گذار کردوں تاکہ اُسی وقت سے حضرت کی دعا و توجہ شامل حال ہوجائے چنانچہ ایسا ہی کیا اور الحمد للہ میری توقعات پوری ہوئیں اور حضرت کی توجہ سے اُسی جلسہ میں حالت کچھ سے کچھ ہوگئی اور گویا حضرت نے ایک نظر میں دل کی بالکل کایا ہی پلٹ دی پھر بے اختیار جی چاہا کہ اس دوسری حالت کو بھی اشعار میں قلمبند کرلیا جائے چنانچہ اسکے متعلق بھی کچھ اشعار ہوگئے۔ پہلی نظم کا نام حضرت اقدس نے ممات مجذوب اور دوسری کا حیات مجذوب اور مجموعہ کا حیات بعد المممات تجویز فرمایا۔ چونکہ اس قسم کے تقلبات اکثر سالکین کو پیش آتے رہتے ہیں اس لئے مناسب معلوم ہوا کہ اس مجموعہ کو شائع بھی کردیا جائے ممکن ہے کہ یہ اشعار کسی اور کے بھی حسب حال ہوں اور اس کو نفع پہنچ جائے بلکہ قوی امید ہے کہ کم از کم حضرت کے توجملہ متوسلین اس کو ضرور دلچسپی کے ساتھ مطالعہ فرمائینگے غرض جو صاحب بھی محظوظ ہوں احقر کے لئے استقامت کی دعا ضرور فرماویں والسلام

### ممات مجذوب

وہ حق کے ساتھ رابطۂ دل نہیں رہا　　مجذوب اس لقب ہی کے قابل نہیں رہا

وہ آنکھ اب نہیں ہے وہ اب دل نہیں رہا　　مجذوب مُنہ دکھانے کے قابل نہیں رہا

ناگفتنی ہے حال مرا کچھ نہ پوچھئے　　کہنے کے اور سننے کے قابل نہیں رہا

وہ آنکھ جو نہ غیر کو دیکھے نہیں رہی　　وہ دل جو ہو نہ غیر پہ مائل نہیں رہا

ہیں لاکھ توبہ کرتا ہوں نبھتی نہیں کبھی　　اب اپنے عزم کا تو میں قائل نہیں رہا

اسکے سوا کہ آپ ہی میری مدد کریں　　کچھ چارہ میرے مرشدِ کامل نہیں رہا

تاراج کرلیا مجھے شیطان و نفس نے　　جو کچھ کیا تھا آپ سے حاصل نہیں رہا

وہ حال ہوگیا ہے کہ گویا کبھی بھی میں — خدام میں حضور کے داخل نہیں رہا
ناچار بہرِ چارہ چلا آیا سرنگوں — ورنہ میں منہ دکھانے کے قابل نہیں رہا
اب رات دن ہے ذکرِ بتاں اور شغلِ عشق — اللہ کا میں ذاکر و شاغل نہیں رہا
پہلو میں میرے وہ دلِ ناپاک ہے حضور — میں پاس بیٹھنے کے بھی قابل نہیں رہا
قابو میں میرے اب مری آنکھیں نہیں رہیں — کہنے میں میرے اب یہ مرا دل نہیں رہا
کوئی گنہ ہو کرنے میں کچھ باک ہی نہیں — جو خوفِ حق تھا بیچ میں حائل نہیں رہا
بیفکر آخرت سے کچھ ایسا ہوا ہوں میں — جیسے کہ موت ہی کا میں قائل نہیں رہا
اب میری غفلتوں کی کوئی حد نہیں رہی — مجھ سا جہاں میں اب کوئی غافل نہیں رہا
توفیقِ توبہ کثرتِ عصیاں نے سلب کی — بحرِ گنہ کا اب کوئی ساحل نہیں رہا
ہر وقت معصیت کا تقاضا ہے نفس میں — دل خیر کی طرف مرا مائل نہیں رہا
پڑنے لگا ہے اب تو فرائض میں بھی خلل — یہ ہی نہیں کہ شوقِ نوافل نہیں رہا
پہلی سی فکرِ جائز و ناجائز اب نہیں — حفظِ حدود و پاسِ مسائل نہیں رہا
جب سے شریکِ حال عنایت بتوں کی ہے — اللہ کا تو فضل ہی شامل نہیں رہا
وہ ذوق و شوقِ قلب وہ نعرے نہیں رہے — وہ رنگِ گل وہ شورِ عنادل نہیں رہا
وہ وہ کئے ہیں جرم کہ انصاف تو یہ ہے — سرکار اب میں رحم کے قابل نہیں رہا
مانیں جو اب بھی حق تو یہ ہے آپ کا کرم — حق یہ ہے حق تو کچھ مجھے حاصل نہیں رہا
کس سے کہوں کہوں جو نہ حضرت سے حالِ دل — گو منہ تو میرا عرض کے قابل نہیں رہا
اے خضرِ راہ کیجے بس جلد رہبری — رخ سوئے قعر ہے سوئے منزل نہیں رہا
یہ التجا کرم کی بلا حق کے ہے حضور — حق کو تو کر چکا ہوں میں زائل نہیں رہا
طاعت ہی بس حیات ہے اور معصیت ممات — کیا زندہ ہوں میں زندوں میں شامل نہیں رہا
یہ آسرا ہے آپ سا کامل ہے مہرباں — گو سچ ہے میں تو واں کسی قابل نہیں رہا

دستِ کرم ہو جانبِ مجذوب پھر دراز
محروم آپ کا کبھی سائل نہیں رہا

## حیات مجذوب

مجذوب نارسیدہ کو واصل بنادیا
ناقص کو اک نگاہ میں کامل بنادیا

فہمید کید نفس کے قابل بنادیا
مجذوب کو بھی آپ نے عاقل بنادیا

نقش بتاں مٹایا دکھایا جمالِ حق
آنکھوں کو آنکھیں دل کو مرے دل بنادیا

عشق بتاں ہوا ہے مبدّل بحبّ حق
وجہِ فنا کو زیست کا حاصل بنادیا

کیا ناخدا ہیں آپ بھی اس بحرِ عشق کے
گردابِ ہولناک کو ساحل بنادیا

فیضِ نظر سے نفس کی کایا پلٹ گئی
جو تھے رذائل ان کو فضائل بنادیا

غفلت میں دل پڑا تھا کہ ناگاہ آپ نے
آگاہ حق سے غیر سے غافل بنادیا

مشغول اک نگہ میں ہوا دل بیادِ حق
غافل کو دم میں ذاکر و شاغل بنادیا

مردودِ بارگاہ ہوا باریاب پھر
مہجورِ نامراد کو واصل بنادیا

اُس روسیہ کو آپ نے جو ننگِ بزم تھا
پرتو سے اپنے رونقِ محفل بنادیا

اُس قلبِ ناسزا کو جو ننگِ وجود تھا
ایسا نوازا ناز کے قابل بنادیا

ایسے کو جو پڑا تھا مذلت کے قعر میں
اتنا اُبھارا صدرِ افاضل بنادیا

میرے دلِ سیاہ کو انوارِ قلب سے
خورشید پر ضیا کا مماثل بنادیا

پھر سہل کر دیا مرے سرکار آپ نے
میں نے جس امرِ سہل کو مشکل بنادیا

چسکا لگا کے یادِ خدا کا حضور نے
بیزارِ کار و بار و مشاغل بنادیا

دلدادہ کر دیا مجھے خلوت کا آپ نے
اس بزمِ بے ثبات سے بددل بنادیا

دینی امور میں تو کیا مجھ کو مستعد
اور دُنیوی امور میں کاہل بنادیا

مشکل تھا دین سہل تھی دُنیا اب آپ نے
مشکل کو سہل سہل کو مشکل بنادیا

ہمت بڑھا کے بارِ امانت کا آپ نے
مجھ جیسے ناتواں کو بھی حامل بنادیا

مجھ پا شکستہ کو بھی سہارے نے آپ کے
آمادہ بہرِ قطعِ منازل بنادیا

کر کر کے وار نفس پہ تیغِ نگاہ کے
قاتل کو میرے آپ نے بسمل بنادیا

مغلوبِ نفس تھا مگر اب نفس کُش ہوں میں
بسمل کو گویا آپ نے قاتل بنادیا

انوارِ ذکر رہتے ہیں گھیرے ہوئے مجھے
خلوت کو میری آپ نے محفل بنا دیا

میں کیا کہوں کہ کیا تو تھا اور اب حضور نے
کیا مجھ کو میرے مرشدِ کامل بنا دیا

بخشی حیاتِ قلب وہ عیسیٰ نفس ہیں آپ
مردہ کو زندہ کہنے کے قابل بنا دیا

ہاں کیوں نہ ہو وہ ذات مقدس ہے آپ کی
رندوں کو جس نے صوفیِ کامل بنا دیا

کر کر کے سہل وہ وہ دقائق بیاں کئے
نافہم جاہلوں کو بھی عاقل بنا دیا

صحبت سے اپنی فلسفی و منطقی کو بھی
قرآن اور حدیث کا عامل بنا دیا

آزاد تھے جو ملت و مذہب سے انکو بھی
وابستۂ چہار سلاسل بنا دیا

ہم جیسے ہرزہ گو بھی تو اب ذاکروں میں ہیں
زاغوں کو ہمنوائے عنادل بنا دیا

غاصب جو تھے وہ صاحبِ جود و سخا ہوئے
اور ظالموں کو آپ نے عادل بنا دیا

اتنا کیا ہے آپ نے آساں طریق کو
کہہ سکتے ہیں کہ راہ کو منزل بنا دیا

وہ وہ نتائج اخذ کئے ہیں کہ آپ نے
ادنیٰ امور کو بھی مسائل بنا دیا

قائل زباں سے ہوں کہ نہ ہوں لیکن آپ نے
دل سے تو منکروں کو بھی قائل بنا دیا

آہن کو سوزِ دل سے کیا نرم آپ نے
ناآشنائے درد کو بسمل بنا دیا

دیکھا نہ کوئی مصلحِ اخلاق آپ سا
دیووں کو بھی فرشتہ شمائل بنا دیا

دنیا کو راہِ راست دکھائی حضور نے
جب کج رووں نے پیروِ باطل بنا دیا

کیا طرفہ ہے طریقِ ہدایت حضور کا
گم کردہ رہ کو رہبرِ منزل بنا دیا

کر دیجئے بس اب مجھے اپنے سے بیخبر
اس اپنے علم نے مجھے جاہل بنا دیا

مجذوب در سے جاتا ہے دامن بھرے ہوئے
صد شکر حق نے آپ کا سائل بنا دیا

**ایک غلطی کی اصلاح** - اشرف العلوم بابتہ ماہ ربیع الاول میں کلام مجذوب کے صفحہ ۱ پر سولھواں شعر غلط شائع ہو گیا ہے ناظرین اس کو اس طرح تصحیح فرما لیں ؎

تری ان بخششوں پر یا الٰہی جان و دل صدقے
کہ مجھ سے بدتریں کو بہتریں مے بہتریں ساقی (مدیر)

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

# ضمیمہ صدائے مجذوب

شب فرقت کی تاریکی کو یوں ہم دور کرتے ہیں
کہ اپنی آہ سے روشن چراغِ طور کرتے ہیں

سنبھل جاؤ کہ ہم شرح دلِ رنجور کرتے ہیں
ہمارے نالہائے زار نفخ صور کرتے ہیں

کوئی جا کر کہے غم کس لئے مہجور کرتے ہیں
وہ دل سے پاس رکھتے ہیں نظر سے دور کرتے ہیں

کریں کیا ہم تو حال دل بہت مستور کرتے ہیں
پس پردہ جو بیٹھے ہیں وہ خود مشہور کرتے ہیں

نہ نکلو شیشۂ دل سنگِ در پر چور کرتے ہیں
جو یہ منظور ہے تم کو یہی منظور کرتے ہیں

تجھے بھی پاس سے ہم لے خودی اب دور کرتے ہیں
وہ خلوت ہی ہے عرض وصل اگر منظور کرتے ہیں

ہمیں تفریح پر احباب کیوں مجبور کرتے ہیں
خیالِ رخ میں گھر بیٹھے ہی سیر طور کرتے ہیں

وہ کھنچکر اور اپنے آپ کو مجبور کرتے ہیں
ہم اُتنے ہی لپٹتے ہیں وہ جتنا دور کرتے ہیں

وہ اول تیغ کی زد سے ہر اک کو دور کرتے ہیں
مگر جب وار کرتے ہیں تو پھر بھر پور کرتے ہیں

بہت گو ولولے دل کے ہمیں مجبور کرتے ہیں
تری خاطر گلے کو گھونٹنا منظور کرتے ہیں

وہ پہلے غم دیا کرتے ہیں پھر مسرور کرتے ہیں
تسلی ہم تری لے خاطرِ رنجور کرتے ہیں

نہیں ہوتا نہیں ہوتا کسی عنوان غم ہلکا
بہت تدبیر تسکینِ دلِ رنجور کرتے ہیں

بدن بھی اُس کا ہو جاتا ہے حکم روح میں سارا
وہ جس کے دل کو اپنے نور سے معمور کرتے ہیں

ستم ایجاد ہیں نبھنا وہاں کچھ کھیل ہے اے دل
مقرر نت نئی شرطیں نئے دستور کرتے ہیں

لگا دیتے ہیں ایسی اور اتنی وصل میں شرطیں
کہ وہ منظور کرنے میں بھی نامنظور کرتے ہیں

عجب سرکار ہے اُنکی ستم ہی میں کرم دیکھا
وہی مقبول ہوتا ہے جسے مقہور کرتے ہیں

مزا آتا ہے اُن کو چھیڑنے میں اپنے عاشق کے
کبھی مغموم کرتے ہیں کبھی مسرور کرتے ہیں

دکھا اے معترض دنیا میں صیقل گر کوئی اُن سا
سراپا غرق ظلمت کو سراپا نور کرتے ہیں

کسی کے ناز اُٹھائیں یہ تو ہم سے ہو نہیں سکتا
مگر منظور ہے وہ کام جو مزدور کرتے ہیں

ادا سے دیکھ لیتے ہیں جب جا نیکو کہتا ہوں
پھر اس پر کہتے ہیں ہم کب تمہیں مجبور کرتے ہیں

برنگِ اصحابِ صورت ہوا ارباب معنی را
ہر اک کو وہ نئے انداز سے مسرور کرتے ہیں

وہ یاد آ آ کے تڑپاتے ہیں سو ہائے پھر کیا کیا
جو دم بھر کیلئے آ کر کبھی مسرور کرتے ہیں

طبیبوں کی سمجھ میں تو مرض اپنا نہیں آتا
کہاں ہیں جو مداوائے دلِ رنجور کرتے ہیں

ہمارے زہد میں بھی زاہد و اک شان رندی ہے
بیادِ بادہ اکثر نوش ہم انگور کرتے ہیں

رگ و پے میں ہمارے بجلیاں سی دوڑ جاتی ہیں
اندھیرے میں جو ہم یادِ رخِ پُر نور کرتے ہیں

ہم اُن پر صدقہ ہو کر رہے ہیں زندگی حاصل
بلائیں اُن کی لے لیکر بلائیں دور کرتے ہیں

شرابیں سیکڑوں ساقی ہزاروں بادہ کش لاکھوں
میں اُن کا مست ہوں نظروں سے جو مخمور کرتے ہیں

لگاتے ہو بھلا اے اہل فتویٰ کس پہ تم فتوے
قواعد شرع کے مجذوب کو معذور کرتے ہیں

# حضرت مجذوب کی دوسری منظوم تصانیف

**مسٹر و ملّا کی نوک جھونک** پردہ کے حامی اور مخالف کے درمیان منظوم مناظرہ۔ مخالفِ پردہ نے انتہائی کوشش سے پردہ کی خرابیاں ثابت کرنے کی جد و جہد کی ہے اور مختلف دلائل سے اس کا مانع ترقی، اور عورتوں کیلئے جسمانی و روحانی ناجائز قید اور ظلم ہونا ثابت کیا ہے۔ حامی پردہ نے مخالف کی ہر دلیل کا ترکی بہ ترکی اور قرآن و حدیث کی روشنی میں رد کرتے ہوئے بے پردگی اور نئی روشنی کے مفاسد کو ایسے دلچسپ اور معقول انداز میں غرض بیان کیا ہے کہ ہر مخالف و موافق داد دینے پر مجبور ہو جاتا ہے کلام کی روانی مضامین کی ہر دلعزیزی اور بے ساختگی نہایت دلکش ہے۔ اصلی قیمت ۸ر رعایتی ۴ر

**نفیرِ غیب** - ایسا دلکش اور پُر درد منظوم رسالہ ہے کہ دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے ذکر اللہ کے وزن پر مناسب مضمون اذکار اشعار ہیں اصل قیمت ۲ر رعایتی ۱۰ر - فریادِ بیوگان ۱ر - فریادِ مجذوب - صدائے مجذوب -

ملنے کا پتہ :- دفتر رسالہ اشرف العلوم سہارنپور

# ضمیمہ صدائے مجذوب

یہ کون آیا کہ دھیمی پڑ گئی لو شمع کی
بہت خوش ہیں ابھی کھل جائیں آنکھیں اہلِ محفل کی
بس اب کیا غم یہ سن لی ہے بشارت پیرِ کامل کی
ہمیں تو راہ تن اے ہمسفر چلنے سے مطلب ہے

پتنگوں کے عوض اڑنے لگیں چنگاریاں دل کی
اگر پیشِ نظر کر دوں ادا میں بزم آرائیاں دل کی
سفیرِ کامیابی ہیں یہی ناکامیاں دل کی
سفر مجذوب ہو جن کا انہیں ہو فکر منزل کی

کہیں کون و مکاں میں جو نہ رکھی جا سکی اے دل
غضب دیکھا وہ چنگاری مری مٹی میں شامل کی

## دیگر

چمکنے لگا سر بسر نور ہو کر
تنِ یاسمین و لباسِ مصفا
میں کہنے کو تھا کچھ کہ چپ کر گئے وہ
میں کس کیلئے جان دینے چلا ہوں
نہ پاس آؤ اتنا چلو دور ہو کر
خوشا مد در آمد تضرع تملق
بدلنے لگے کروٹیں اہلِ مرقد

میں جل جاؤں یہ الانہیں طور ہو کر
وہ آتے ہیں نور علے نور ہو کر
زباں رہ گئی دارِ منصور ہو کر
چلی آ رہی ہے قضا حور ہو کر
میں کچھ اور کہہ دوں نہ منصور ہو کر
بھی کچھ کیا دل نے مجبور ہو کر
ذرا دور ہو کر ذرا دور ہو کر

تری یاد میں خود سے بھی دور ہو کر
میں بس رہ گیا نور ہی نور ہو کر

## دیگر

شکر ایں واں نے جب مجھ کو پریشاں کر دیا
دردِ دل نے اور سب دردوں کا درماں کر دیا
طبعِ رنگیں نے مری گل کو گلستاں کر دیا
دل قفس میں لگ چلا تھا پھر پریشاں کر دیا

میں نے سر نذرِ جنون فتنہ ساماں کر دیا
عشق کی مشکل نے ہر مشکل کو آساں کر دیا
مجھ سے کچھ حسنِ نظر نے حسن خوباں کر دیا
ہم صفیرو تم نے کیوں ذکرِ گلستاں کر دیا

تمنے اُن کو کیا ہے کیا شوق فراواں کردیا
پہلے جاں پھر جانِ جاں پھر جانِ جاناں کردیا

میرے چارہ گر کا دیکھے تو کوئی حسنِ علاج
محو دل سے آشیا ز درد و درماں کردیا

تو نظر آنے لگا کی اسقدر گہری نظر
میں نے جس ذرّے کو دیکھا چاہِ کنعاں کردیا

یہ تری زلفیں یہ آنکھیں یہ ترا مکھڑا یہ رنگ
حور کو اللہ کی قدرت نے انساں کردیا

پھونک دی اک روح تو مجھ میں مری ہر آہ نے
دردِ دل نے میرے رگ رگ کو گلستاں کردیا

تلخ کردی زندگی سوزش تری کچھ حد بھی ہے
اب مرے ہر زخم کو تو نے نمکداں کردیا

جوشِ وحشت کی مرے دیکھو عجائب کاریاں
دشت کو ذرہ تو ذرہ کو بیاباں کردیا

جن کی اُستادی پہ خود حکمت بجا کرتی تھی ناز
ایک اُمّی نے اُنھیں طفلِ دبستاں کردیا

زلف و رُخ کو ڈھانکئے یہ بھی کوئی انداز ہے
اس کو حیراں کردیا اُس کو پریشاں کردیا

میں ہوں رندِ پاک باطن دامنِ تر کو نہ دیکھ
دخترِ رز کو بھی میں نے پاک داماں کردیا

ہر چہ بادا باد ما کشتی در آب انداختیم
کرکے جرأت اُن سے آج اظہارِ ارماں کردیا

مجکو سوجھا بھی تو اے مجذوبؔ وحشت کا علاج
میں نے دل وابستۂ زلفِ پریشاں کردیا

## دیگر

جو صورت گیرِ حسن و عشق کی دنیا کہیں ہوتی
ترے ضو کا فلک بنتا مری ظلمت کی زمیں ہوتی

بس اب تو ہمدموں کوئی جگہ ایسی کہیں ہوتی
اکیلے بیٹھے رہتے یاد اُن کی ہمنشیں ہوتی

کسی صورت نہ بے پردہ نگاہ شرمگیں ہوتی
نکلتی تیری آنکھوں سے تو میری دلنشیں ہوتی

بگڑتے لاکھ بن بن کر مگر ہیبت کہیں ہوتی
نہیں ایک موج بحرِ حسن وہ چینِ جبیں ہوتی

وہاں رہتے جہاں دُود و فغاں کا آسماں ہوتا
وہاں بستے جہاں خاکسترِ دل کی زمیں ہوتی

دکھا دیتے مزہ پھر تم کو ہم اپنے تڑپنے کا
جو عالم بے فلک ہوتا جو دنیا بے زمیں ہوتی

ستاروں کو یہ حسرت ہے کہ ہوتے وہ مرے آنسو
تمنا کہکشاں کو ہے وہ میری آستیں ہوتی

نہیں کرتے ہیں وعدہ دید کا وہ حشر سے پہلے
دلِ بیتاب کی ضد ہے ابھی ہوتی یہیں ہوتی

جو میخانے میں ہے امّ الخبائث حضرتِ واعظ
پہنچ جاتی جو حجرہ میں شراب الصالحیں ہوتی

بھلا اے زخمِ دل اُس پھوٹے منہ سے اُگلے وارو گیر
کبھی تو مرحبا ہوتا کبھی تو آفریں ہوتی

ذرا دیکھو تو تم انصاف سے مجذوبؔ کی ہیئت
محبت کے ریاکاروں کی یہ صورت نہیں ہوتی

## دیگر

جو مجذوب کا ہے کلامِ محبت
وہ دنیا کو ہے اک پیامِ محبت

سنبھل کر ذرا تیز گامِ محبت
مقامِ ادب ہے مقامِ محبت

مرے سامنے لو نہ نامِ محبت
یہ چھلک جائے گا ہائے جامِ محبت

یہ ہوتا ہے رخصت غلامِ محبت
سلامِ محبت سلامِ محبت

کہاں انکی بزمِ طرب کے ہوں قابل
ہیں شوریدہ سر تلخ کامِ محبت

زر و مال و عزت دل و جان و ایمان
اسے کر چکا ہوں بنامِ محبت

رُلا دوں گا دیکھو ہنسو تم نہ ہرگز
پلا دوں گا تم کو بھی جامِ محبت

نکلنے کی کوشش میں دونے پھنسوگے
یہ اے حضرتِ دل یہی دامِ محبت

چڑھیں دار پر یا چڑھیں طور پر ہم
رسائی سے بالا ہے بامِ محبت

یہ تھا کون غارت گرِ دین و ایمان
ارے لے دیا کس نے نامِ محبت

محبت کے بدلے محبت ستم ہے
نہ لے اُف نہ لے انتقامِ محبت

جو اس ادا سے کہ بس مار ڈالا
پیامِ اجل تھا سلامِ محبت

بہت دور پہنچا ہے مجذوب پھر بھی
بہت دور ابھی ہے مقامِ محبت

## دیگر

پسِ پردہ تجھے ہر بزم میں شامل سمجھتے ہیں
کوئی محفل ہو ہم اُسکو تری محفل سمجھتے ہیں

مسیحائے جہاں ہی جس کو سب قاتل سمجھتے ہیں
مگر اس نکتۂ باریک کو عاقل سمجھتے ہیں

سمجھتا ہے گنہ رندی کو تو اے زاہدِ خود بیں
اور ایسے زہد کو ہم کفر میں داخل سمجھتے ہیں

میں وہ گم کردہ منزل ہوں کہ رہرو راہِ الفت کے
مرے ہر نقشِ پا کو اپنی اک منزل سمجھتے ہیں

یہی تو پیچ و تاب اک دن ہمیں وجہ سکون ہوگا
اسی گردابِ بحرِ غم کو ہم ساحل سمجھتے ہیں

سمجھتا ہے غلط لیلےٰ کو لیلےٰ قیس دیوانہ
نظر والے تو لیلےٰ کو بھی اک محمل سمجھتے ہیں

# دیگر

نہ لو نام الفت جو خودداریاں ہیں
بہت ذلتیں ہیں بڑی خواریاں ہیں

نہیں پوچھ کچھ عشق میں خودسروں کی
یہاں سرفروشوں کی سرداریاں ہیں

نکو کاریوں پر نظر ہو تو پھر وہ
نکو کاریاں کیا سیہ کاریاں ہیں

میرا دل ہے ہر وقت محو تماشا
غضب ہے مری غفلت پہ بیداریاں ہیں

میں رہتا ہوں دن رات جنت میں گویا
مرے مرغ دل میں وہ گلکاریاں ہیں

کیا گھر تصور میں کس مہ لقا نے
جو دل پر مسلسل یہ ضوباریاں ہیں

جو آسان سمجھو تو ہے عشق آسان
جو دشوار کرلو تو دشواریاں ہیں

کسی کو کسی سے کسی کو کسی سے
ہمیں اپنی ہستی سے بیزاریاں ہیں

لگی رہتی ہے آگ سی تن بدن میں
رگوں میں لہو ہے کہ چنگاریاں ہیں

دکھا مجکو جلوہ بقدر تحمل
بس اب پردہ در پردہ برداریاں ہیں

نہ گھبرا کوئی دل میں گھر کر رہا ہے
ہمارے کسی کی دل آزاریاں ہیں

بیاباں میں مشغول رقص جنوں ہوں
بگولوں سے اپنو مری یاریاں ہیں

امیری فقیری میں یکساں رہے ہم
نہ جب عزتیں تھیں نہ اب خواریاں ہیں

کھلی جب سے دنیا کی ہم پر حقیقت
نہ خوشیاں رہی ہیں نہ بیزاریاں ہیں

ہمیں ذلتوں کا نہیں کوئی کھٹکا
جہاں عزتیں ہیں وہیں خواریاں ہیں

بظاہر مری چھوٹی چھوٹی ہیں باتیں
جہاں سوز لیکن یہ چنگاریاں ہیں

بڑی عشق میں ہیں بہاریں مگر ہاں
گھر بس خارزاروں نے پھلواریاں ہیں

پتے کی سناتا ہے مجذوب باتیں
یہ بے خبریوں میں خبرداریاں ہیں

لگی آنکھ مجذوب کس مہ لقا سے
بتا کیوں یہ راتوں کی بیداریاں ہیں

نکما ہوا ہیں تو مجذوب کیا غم
بڑی کار آمد یہ بیکاریاں ہیں

# کلام مجذوب

کیا نظر مجھ پر نہ ڈالی جائیگی
کیا مری فریاد خالی جائیگی

جب کسی سے لو لگا لی جائیگی
تب یہ آشفتہ خیالی جائیگی

زاہدوں پر مے اچھالی جائیگی
جان ان مردوں میں ڈالی جائیگی

شیخ کی پگڑی اچھالی جائیگی
سرکشی سر سے نکالی جائیگی

آج بھی بوتل جو خالی جائیگی
مار کر سر توڑ ڈالی جائیگی

مے بھی یوں طاہر بنا لی جائیگی۔
آب زمزم میں ملا لی جائیگی

یوں نظر تو مجھ پہ ڈالی جائیگی۔
جب میں دیکھونگا ہٹا لی جائیگی

بے سوالی بھی نہ خالی جائیگی۔
دل کی بات آنکھونسے پالی جائیگی

آرہا ہے جھومتا وہ مست ناز۔
اب طبیعت کیا سنبھالی جائیگی

نذر حسرت خون دل خون جگر
یہ بڑے نازوں سے پالی جائیگی

لاکھ ہو بحر محبت پر خطر
کشتی دل اس میں ڈالی جائیگی

آگئی ابتو طبیعت آگئی۔
یہ بلا ٹالے نہ ٹالی جائیگی

ہائے ایسے میں ہے تو ساقی کہاں
کیا بھری برسات خالی جائیگی

دل میں دے دیکر حسینوں کو جگہ
حسن کی دنیا بسا لی جائیگی

لرزہ براندام ہیں کون و مکاں۔
کسکی حسرت دل میں ڈالی جائیگی

جسکو تاکونگا نشیمن کے لئے۔
وہ ہی ڈالی کاٹ ڈالی جائیگی

داغ دل چمکیگا بن کر آفتاب۔
لاکھ اس پر خاک ڈالی جائیگی

آئیگا گر بزم مے میں محتسب۔
اور اک بوتل منگا لی جائیگی

اور تو نکلیں ہیں گے خرقہ سے کام۔
اس میں بوتل بھی چھپا لی جائیگی

یاد تیری بڑھتے بڑھتے ایک دن۔
تا بحد بے خیالی جائیگی

ہم غریبوں کو دئے جائینگے داغ
غیر کو پھولوں کی ڈالی جائیگی

غیر کی مانینگے بے چون و چرا
میں کہونگا فی نکالی جائیگی

# التماس از مدیر

## حامداً و مصلیاً

رسالہ اشرف العلوم کی موجودہ نوعیت اور ضخامت کے بعد مختلف خطوط میں ناظرین رسالہ نے جو اظہار خیال فرمایا ہے اس میں موجودہ ضخامت کی تجویز کو چندہ کم ہو جانے کی وجہ سے تقریباً سب حضرات نے مستحسن قرار دیا ہے۔

البتہ بعض حضرات نے رسالہ میں مواعظ کی اشاعت نہ رہنے پر اظہار افسوس فرمایا ہے مگر اس بات کا اُن کو بھی اعتراف ہے کہ مواعظ کی معتدبہ اشاعت کیلئے ضخامت بھی کافی ہونا چاہیئے جس کے چندہ کا بار عام طور پر غریب مسلمان برداشت نہیں کر سکتے۔ پس مواعظ کی اشاعت کیلئے تو مستقل نظام کی صورت ہی انسب ہے جس میں خریداران رسالہ کو یہ بھی سہولت ہے کہ اُن کو نایاب مطبوعہ مواعظ نصف قیمت میں ملا کریں گے۔ رجب کے رسالہ کی اشاعت کے بعد آنیوالے خطوط میں یہ شکایت عام طور سے معلوم ہوئی کہ ملفوظات کا حصہ رسالہ میں بہت ہی کم ہے حالانکہ ملفوظات ہی عام دلچسپی اور گھر بیٹھے مجلس کا لطف حاصل کرنے اور نوع بنوع علمی، اصلاحی معلومات کا ذریعہ ہیں اور اکثر حضرات نے رائے دی ہے کہ اب جبکہ رسالہ میں مواعظ کا سلسلہ نہیں رہا ملفوظات ہی کو رسالہ کا طرۂ امتیاز بنا دینا مناسب ہے۔ اسلئے ضروری ہے کہ ہم ناظرین کو مطلع کر دیں کہ رجب اور اس شعبان کے رسالہ میں ملفوظات صرف ۸ صفحات پر اس مجبوری کیوجہ سے شائع ہوئے ہیں کہ فضائل الایام والشہور ان دو ماہ میں بہت طویل تھا اور اس پورے مضمون کا ان رسائل میں وقتی ضرورت کیلئے شائع ہونا ضروری تھا چنانچہ موجودہ پرچہ کو اسی وجہ سے بجائے چالیس صفحات کے چوالیس پر شائع کیا جا رہا ہے۔ لیکن آئندہ اول تو یہ مضمون اتنا طویل نہیں ہوگا دوم یہ مضمون شوال اور ذی الحجہ کے متعلق باقی رہگیا ہے اسکے بعد ختم ہو جائیگا اور بہت گنجایش نکل آئیگی۔ پس آئندہ خصوصیت کے ساتھ ملفوظات کو زیادہ مقدار میں شائع کرنیکا اہتمام کیا جائیگا۔ فرمائشوں کی موجودہ رفتار اور ناظرین کے بڑھتے ہوئے اشتیاق کو پیش نظر رکھکر قوی اُمید ہے کہ اگر ناظرین نے اشاعت میں کوشش کو اسی طرح جاری رکھا تو رسالہ مزید ترقی کریگا۔ پس رسالہ کی ترقی اور حسب دلخواہ مفید مضامین کی اشاعت کا مدار اب ہمارے ناظرین کی کوشش۔ توجہ۔ اور دعا پر ہے۔

**شکریہ** آخر میں ہم صمیم قلب کے ساتھ اُن حضرات کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے اپنی مساعی سے رسالہ کی اشاعت میں اضافہ فرمایا اور آیندہ مزید اشاعت کی کوشش فرمائے ہیں فجزاکم اللہ فی الدارین خیرا۔

سب سے پہلے ناظرین کی ضیافت طبع کیلئے حضرت مجذوب کا کلام پیش خدمت ہے۔　　(مدیر)

# تمکین بعد التلوین

## سفر تھانہ بھون

در ہوائے کوئے جاناں میروم — ہمچو خس افتاں و خیزاں میروم

وہ چہ با شوقِ فراواں میروم — مست و سرشار و غزلخواں میروم

گو دریدہ جیب و داماں میروم — بیں مرا چوں گل چہ خنداں میروم

گو بایں حال پریشاں میروم — سرخوش و شاداں و فرحاں میروم

سوئے آں رشکِ گلستاں میروم — سر بصحرا پا بجولاں میروم

گو بیاباں در بیاباں میروم — شادماں در بر گلستاں میروم

مست گو اندیشۂ جاں میروم — میروم ہاں میروم ہاں میروم

سر بکف آتش بداماں میروم — در تلاشِ آبِ حیواں میروم

مست چوں ابرِ بہاراں میروم — گاہ خنداں گاہ گریاں میروم

در عجب انوارِ عرفاں میروم — بیخود و مبہوت و حیراں میروم

میروم چوں مہر نے مثل قمر — بر سرِ اعدا نمایاں میروم

نزد آں کز وے شدہ تجدید دیں — از پئے تجدید ایماں میروم

او حکیم الامت و من جاں بلب — در حضورش بہرِ درماں میروم

آنکہ مے از ساقئ کوثر یافت — پیش او اے میفروشاں میروم

کام و لب خشک و خم خالی بدوش — بیں چہ پر شوق و پر ارماں میروم

کاسۂ در دست و زنبیلے بہ بر — بے سر و ساماں بسلطاں میروم

گو منم یک بلبل بے بال و پر — در ہوائے شوق پرّاں میروم

گو منم مورے ضعیف و ناتواں — بیں کہ بر تختِ سلیماں میروم

از وفور شوق او در دشتہا — تیز تر ہم از غزالاں میروم

بیں چساں پروانہ وار آتش بجاں — سوئے آں شمع فروزاں میروم

چنگ و عود و مطرب و ساقی و خم — با چگونہ ساز و ساماں میروم

جام در دست و صراحی در بغل — در گروہِ پاکبازاں میروم
ہست روحم در عجب وجد و طرب — وہ چہ شوق است ایں کہ رقصاں میروم
آتش عشق افگنم در سینہا — الحذر با سوز پنہاں میروم
گریۂ شوق ست ایں از درد نیست — دُر فشاں چوں ابر نیساں میروم
در خیالِ دوست من بیگانہ وار — از ہمہ اغیار و یاراں میروم
محو و مستغرق بیادِ جان جان — غافل از احباب و خویشاں میروم
چیست مال و زر چہ باشد خان و مال — من زجاں ہم دست افشاں میروم
دارم از فضل خدا امید ہا — گو بزیر چرخ گرداں میروم
باز سودا شد من مجذوب را — باز سوئے کوئے جاناں میروم
بر لب مجذوب ایں ورد است و بس — باز سوئے کوئے جاناں میروم
ہستم آں مجذوب دیوانہ کہ من — باخودی دست و گریباں میروم
جذب دلبر کار فرما در دل است — زاں من مجذوب زینساں میروم

## واپسی از تھانہ بھون

از در تو با چہ عنواں میروم — خار در دل گل بداماں میروم
آمدہ بودم بتو بے مایۂ — از در دولت چو سلطاں میروم
آمدہ بودم بتو بے برگ و بار — سبز و شاداب و گل افشاں میروم
آمدہ بودم بتو با مال و زر — از درت با گنج پنہاں میروم
آمدہ بودم بتو ناکامِ دل — کامراں در عین حرماں میروم
آمدہ بودم بتو جویانِ یار — یار در پہلو و جویاں میروم
آمدہ بودم بتو من با ہمہ — بے ہمہ از راہِ پنہاں میروم
آمدہ بودم بتو باصد تعب — از رہِ نزدیک آساں میروم
آمدہ بودم بتو باصد ہجوم — با ہم ہمسایہ گریزاں میروم
آمدہ بودم بتو بت در بغل — از در فیضت مسلماں میروم
آمدہ بودم بتو با جام و خُم — یا بایں تسبیح و قرآں میروم
آمدہ بودم بتو سوزاں چو برق — یا خنک چوں ماہ تاباں میروم

آمدہ بودم بتو پا در ہوا — صد سکون در دل خراماں میروم
آمدہ بودم بتو سودا بسر — یار در دل سر بساماں میروم
آمدہ بودم بتو نعرہ زناں — دم بخود سر در گریباں میروم
آمدہ بودم بتو نالہ کناں — مہر بر لب دل با فغاں میروم
آمدہ بودم بتو در شوق دید — از وفور جلوہ حیراں میروم
آمدہ بودم بتو پروانہ وار — سر بسر شمع شبستاں میروم
آمدہ بودم بتو من روسیاہ — ضو فگن چوں مہر رخشاں میروم
آمدہ بودم بتو سرشار و مست — محترز از مے پرستاں میروم
آمدہ بودم بتو با چنگ و عود — خود سراپا ساز و الحاں میروم
آمدہ بودم بتو تر دامنے — پاک بازو پاک داماں میروم
آمدہ بودم بتو نالان و زار — خندہ زن بر نفس و شیطاں میروم
آمدہ بودم بتو سر بر فلک — سر بسجدہ زیر فرماں میروم
آمدہ بودم بتو نازاں بعلم — با ہمہ دانی چو ناداں میروم
آمدہ بودم بتو در جہل غرق — نکتہ چیں بر اہل یوناں میروم
آمدہ بودم بتو چوں وحشیاں — یافتم تہذیب انساں میروم
آمدہ بودم بتو زاغاں شعار — ہمنوائے عندلیباں میروم
آمدہ بودم بتو ہمچو زناں — سر بکف دارم چو مرداں میروم
آمدہ بودم بتو من پا بگل — العجب سرو خراماں میروم
آمدہ بودم بتو من بدترین — بہترین از صد ہزاراں میروم
گو بودم مجذوب من ننگ زماں — شکر اشرف فخر دوراں میروم

شاکرم اے مدعی نے لاف زن
ہاں نپنداری کہ نازاں میروم

نور علی نور۔ یہ دو عربی قصیدے حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی مدظلہ کی تصانیف سے ہیں جنمیں موصوف نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے کمالات صوری و معنوی کو جمع فرمایا ہے اور گذشتہ سال روضۂ اقدس پر عرض کرنیکے لئے ارسال فرمایا تھا بین السطور میں اردو ترجمہ بھی کر دیا گیا ہے نہایت باعث برکت ہے ہدیہ ۱۰)

# تمہید

شعبان کے رسالہ میں حضرت مجذوب کا ایک فارسی منظوم کلام شائع ہوا ہے۔ اگرچہ فارسی تھا مگر ایسا سلیس کہ قابل اُردو دان حضرات بھی اس سے لطف اندوز ہوئے ہونگے لیکن ممکن ہی کہ معمولی قابلیت والے حضرات پوری طرح نہ سمجھ سکے ہوں اُن حضرات کی رعایت اور عام ناظرین کے مزید لطف کیلئے اُنھیں اشعار کا مترادف موصوف کا اُردو منظوم کلام بھی ذیل میں درج کیا جاتا ہی اور مضمون کی مناسبت سے وحدت مطلب سے موسوم کیا جاتا ہے (مدیر)

## وحدتِ مطلب

عزیز آشنا سب سے بیزار ہوکر
چلا ہوں میں کس کا طلبگار ہوکر

کرینگے کرم جب وہ دیکھیں گے عاجز
مرا کام نکلے گا دشوار ہوکر

عبادت ریاضت کرے لاکھ زاہد
مقدس جو ہوگا تو مے خوار ہوکر

پہنچتے ہیں سب عشق میں تا بساحل
کوئی ڈوب کر اور کوئی پار ہوکر

بڑے چین میں تھا میں جب بیخبر تھا
پڑا مشکلوں میں خبردار ہوکر

زباں سے اب انکار کیوں ہو رہا ہی
نگاہوں نگاہوں میں اقرار ہوکر

## دیگر

بس اب ایک ہی آشنا چاہتا ہوں
ہٹو دوستو راستہ چاہتا ہوں

میں اب ترکِ ہر ماسوا چاہتا ہوں
دلِ غیر نا آشنا چاہتا ہوں

بتوں کو برائے خدا چاہتا ہوں
سرِ خم دلِ مبتلا چاہتا ہوں

بس اب بادہ نوشوں میں جاکر رہوں گا
میں جینے کا اب کچھ مزا چاہتا ہوں

جہاں بیٹھ جاؤں وہیں میرا گھر ہے
حویلی نہ اب جھونپڑا چاہتا ہوں

چلا تو ہوں کس شوق سے عرض کرنے
خبر ہو نہیں اُن سے کیا چاہتا ہوں

جو پوچھا ادا سے تو سب بھول بیٹھا
کھڑا سوچتا ہوں کہ کیا چاہتا ہوں

نکلتا ہے اُف کچھ کا کچھ میرے مُنہ سے
میں کہتا ہوں کیا اور کیا چاہتا ہوں

نہیں وصل کی بھی ہوس میرے دل میں
کسی کو میں بے انتہا چاہتا ہوں

خوشی وصل کی ہے نہ فرقت کا غم ہے
بہر حال تیری رضا چاہتا ہوں

رہِ عشق میں پھر قدم لڑکھڑائے
مدد تم سے پیر ہدیٰ چاہتا ہوں

سنبھالو سنبھالو سنبھالو سنبھالو
گرا چاہتا ہوں گرا چاہتا ہوں

پھروں تا بکے جوش مستی میں رقصاں
بس اب بیٹھ کر جھومنا چاہتا ہوں

جہاں سانس لینے میں ہو آہ پیدا
بس اب کوئی ایسی فضا چاہتا ہوں

بس اصلاح نفس اپنی تھک کر الٰہی
تجھی پر یہ اب چھوڑنا چاہتا ہوں

مرا ساز ہستی ہے لبریز نغمہ
کوئی مطرب خوش نوا چاہتا ہوں

جو ہر سمت پھرتا ہوں کھویا ہوا سا
نہ جانے کسے ڈھونڈنا چاہتا ہوں

گناہ میرے چھوڑے کہیں چھوٹتے ہیں
اعانت تیری اے خدا چاہتا ہوں

ادھر سے ہو شوق اور ادھر سے کشش ہو
میں بے دست و پا دست و پا چاہتا ہوں

تصدق تعیش تنعم تجمل
بس اب اک غمِ دلربا چاہتا ہوں

بگڑنے کو تم میرے کیا دیکھتے ہو
میں پہلے سے بہتر بنا چاہتا ہوں

ارے رکھ ہنسی کو ہنسی کی ہی حد میں
ہلاکِ تبسم ہوا چاہتا ہوں

ستائے بھی کوئی تو پائے دعائیں
گدا ہوں میں سب کا بھلا چاہتا ہوں

کروں گا امیری برنگ فقیری
میں صد پارہ گلگوں قبا چاہتا ہوں

جو کر دے مجھے گم کسی کی طلب میں
میں ایسا کوئی رہنما چاہتا ہوں

سراپا بنے سوز یہ ساز ہستی
میں وہ راگ اب چھیڑنا چاہتا ہوں

بھلاتا ہوں پھر بھی وہ یاد آ رہے ہیں
وہی چاہتے ہیں میں کیا چاہتا ہوں

بھلا ہو برا ہو ادھر ہو ادھر ہو
غرض جو بھی ہو فیصلہ چاہتا ہوں

کسی کام میں اب ہو کے محو تصور
سب افکار کا خاتمہ چاہتا ہوں

ترے نام کی دل پہ ضربیں لگا کر
میں نقش دوئی میٹنا چاہتا ہوں

میں مجذوب کب تک رہوں میرے مولا
بس اب ہوش اپنے بجا چاہتا ہوں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## یاد مدینہ

قلب مومن فطرتی طور پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں سرشار ہے اور اب جبکہ وہ عالم حیات میں حضور اقدس کی ذات بابرکات کی زیارت کو متعذر سمجھتا ہے تو بحکم ع مرا از زلف تو موئے بسند است ہوس رارہ مدہ بوئے بسند است۔ اسی کو غنیمت سمجھتا ہے کہ روضہ اطہر کی زیارت ہو جائے پس کون مسلمان ہوگا جو اس کا متمنی نہو کہ اسکو ایسے اسباب میسر آجائیں کہ در دولت پر حاضری نصیب ہو۔ ایسے ہی خوش نصیب دنیا میں بہت ہیں جن کو حق تعالیٰ اپنے رسول کے روضہ کی زیارت کے شرف سے نوازتے ہیں اور تمنا میں کامیاب فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے کہ جب عاشق نامراد روضۂ اطہر کی زیارت کی بہار سے مشرف ہوتا ہوگا تو اسکی مسرت کا کیا عالم ہوتا ہوگا۔ اور تیسری حالت یہ بھی پیش آتی ہے کہ زیارت سے فراغت کے بعد بصد حسرت واپسی ہوتی ہے اور روضۂ اقدس مدینہ منورہ اور وہاں کا پورا کیف ہمیشہ ہمیشہ کیلئے نظروں میں یادگار رہجاتا ہے۔ حضرت مجذوب نے ان تینوں حالتوں کا نقشہ اشعار ذیل میں کھینچا ہے اور پہلی حالت کو اضطرار مدینہ دوسری کو بہار مدینہ تیسری کو یادگار مدینہ سے ملقب کیا ہے امید ہے کہ یہ مجموعہ ناظرین کیلئے باعث انبساط و ابتہاج ہوگا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

## (۱) اضطرار مدینہ

مبارک ہو اے بیقرارِ مدینہ
بلاوا ہے یہ اضطرارِ مدینہ

الٰہی دکھا پھر بہارِ مدینہ
کہ دل ہے بہت بیقرارِ مدینہ

یہ دل ہو اور انوار کی بارشیں ہوں
یہ آنکھیں ہوں اور جلوہ زارِ مدینہ

ہوائے مدینہ ہو بالوں کا شانہ
ہو آنکھوں کا سرمہ غبارِ مدینہ

وہاں کی ہے تکلیف راحت سے بڑھکر
مجھے گل سے بڑھکر ہے خارِ مدینہ

کبھی گرد کعبہ کے ہوں میں تصدق
کبھی جاکے ہوں میں نثارِ مدینہ

کبھی لطف مکہ کا حاصل کروں میں
کبھی جاکے لوٹوں بہارِ مدینہ

رہے میرا مسکن حوالی کعبہ
بنے میرا مدفن دیارِ مدینہ

پہنچکر نہ ہو لوٹنا پھر وہاں سے
وہیں رہ کے ہوں جاں سپارِ مدینہ

بصد عیش سوؤں میں تا صبح محشر
جو ہو میرا مرقد کنارِ مدینہ

مجھے چپہ چپہ زمیں کا ہو طیبہ
میں ایسا بنوں رازدارِ مدینہ

میں پسماندہ ہوں کیوں نہ حسرت سے دیکھوں
سوئے عازمانِ دیارِ مدینہ

وہاں جلوہ فرما حیات النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں
رہے زائرینِ مزارِ مدینہ

نمک بر جراحت ہے اُف ذکرِ طیبہ
کہ ہوں آہ میں دلفگارِ مدینہ

میں جاؤں وہاں نیک اعمال لے کر
کہ یارب نہ ہوں شرمسارِ مدینہ

الٰہی بصد شوق مجذوب پہنچے
یہ ناکام ہوگا فگارِ مدینہ

دیوانہ

## (۲) بہارِ مدینہ

مبارک ہو اے بیقرارِ مدینہ
بلاوا ہے یہ اضطرارِ مدینہ

ہو طے جلد اے رہگذارِ مدینہ
بہت سخت ہے انتظارِ مدینہ

خراماں ہو اے گلعذارِ مدینہ
کہ دنیا میں پھیلے بہارِ مدینہ

ہو! مر کے آخر غبارِ مدینہ
ہزار آفریں جاں نثارِ مدینہ

مبارک غریب الدیارِ مدینہ
کہ پیشِ نظر ہے مزارِ مدینہ

مجھے غم نہیں لاکھ منزل کٹھن ہو
کہ ہیں پیشرو شہسوارِ مدینہ

ہوائے مدینہ میرے دل کی ٹھنڈک
مرا نور دیدہ غبارِ مدینہ

معطر کئے دیتی ہے جان و دل کو
ہوائے خوش مشکبارِ مدینہ

شریکِ نفس اے دلِ زار کر لے
شفا ہے شفا ہے غبارِ مدینہ

برستے ہیں دن رات انوار دل پر
عجب ہے عجب جلوہ زارِ مدینہ

کہاں ایسے دن ہیں کہاں ایسی راتیں
نرالے ہیں لیل و نہارِ مدینہ

یہ خورشید اے شاہِ لولاک گویا
ہے اک ذرۂ تابدارِ مدینہ

بہت دور سے شوق میں آرہا ہوں
دکھا دے رُخ اپنا نگارِ مدینہ

دل و جاں زر و مال خویش و اقارب
فدا اے مدینہ نثارِ مدینہ

کھڑا تک رہا ہوں میں روضے کی جالی
دکھا دے جھلک پردہ دارِ مدینہ

خوشا زندگانی کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
زہے ساکنانِ دیارِ مدینہ

زہے عز و شانِ گدایانِ طیبہ
شہ دو جہاں شہریارِ مدینہ

نکلنے نہ دے مجھ کو اب زندگی بھر
یہیں روک لے اے حصارِ مدینہ

بقیع مقدس میں ہو میرا مرقد
رہوں حشر تک ہمکنارِ مدینہ

نہ عجلت کرو وقت رخصت رفیقو!
کہاں میں کہاں پھر دیارِ مدینہ

ابھی رہنے دو محو نظارہ مجھکو
میں دل میں بسالوں بہارِ مدینہ

جو تھا گرد کعبہ کے مستی میں رقصاں
وہ مجذوب ہے ہوشیارِ مدینہ

(مجذوب)

## (۳) یادگارِ مدینہ

کہاں ہند میں وہ بہارِ مدینہ
بس اب میں ہوں اور یادگارِ مدینہ

مرا دل ہے اک اختصارِ مدینہ
کہ اس میں بسا ہے دیارِ مدینہ

زہے عزت و افتخارِ مدینہ
شہ دو جہاں تاجدارِ مدینہ

ہے عرش آشیاں خاکسارِ مدینہ
ہے کرسی نشیں جو ہے خوارِ مدینہ

کریں کچھ یوں ہی شوق دل اپنا پورا
کریں آؤ ذکرِ دیارِ مدینہ

وہ ہر سو کھجوروں کی دلکش قطاریں
وہ کہسار وہ سبزہ زارِ مدینہ

وہ مسجد وہ روضہ وہ جنت کا ٹکڑا
خوشا منظرِ پُر بہارِ مدینہ

نگینہ زمرد کا ہے سبز گنبد
اور انگشتری کوہسارِ مدینہ

وہ دن حاصلِ زندگی ہیں جو گذرے
بآغوشِ لیل و نہارِ مدینہ

کہاں جی لگے میرا باغِ جہاں میں
ہے آنکھوں میں میری بہارِ مدینہ

میسر ہے ہر وقت مجھکو زیارت
میں ہوں محو یادِ مزارِ مدینہ

کہیں جاؤں طیبہ ہی پیش نظر ہے
مجھے کُل جہاں ہی جوارِ مدینہ

ادھر دیکھ ادھر اے میری چشم حسرت
میں دل میں لئے ہوں بہارِ مدینہ

وہاں سے میں حُبِّ نبی دل میں لایا
یہی تحفہ ہے یادگارِ مدینہ

میسر ہو پھر اس کو یارب زیارت
کہ مجذوب ہے اشکبارِ مدینہ

# اعتذار

اشرف العلوم کی اشاعت میں گوناگوں عوارضات کا پیش آجانا۔ اسکی تین سو صفحات ماہانہ ضخامت اور خریداروں کی کمی کے موجود ہوتے ہوئے ظاہری اسباب کی عدم مساعدت کی حالت میں گو بعید نہیں لیکن اُن ناظرین کا صبر و تحمل اور وقار و اعتماد قابل صد داد ہی جو باوجود پیشگی قیمت جمع کر دینے اور اس قدر طویل التوا کے رسالہ کے اجراء کے منتظر اور دعا و نیز ہر امکانی اعانت کیلئے تیار رہے۔

اور رسالہ کی خصوصیات اور فوائد مخصوصہ کے پیش نظر برابر اجراء کا اصرار اور آسانی بہم پہنچانے کیلئے مفید مشوروں سے امداد کرتے رہے۔ اسی کا نتیجہ ہے کہ رسالہ اشرف العلوم کا یہ ساتواں نمبر نہایت آب و تاب کے ساتھ مفید مشوروں سے مزین ہو کر حسب ذیل صورت سے شائع ہو رہا ہے۔

(۱) رسالہ کی ضخامت آئندہ مع سرورق ۴۰ صفحات ماہانہ ہوگی (۲) رسالہ کی قیمت صرف (دعہ) سالانہ ہوگی (۳) قدیم خریداروں سے گذشتہ چھ رسالوں کا چندہ (للعہ) اور آئندہ چھ نمبروں کا چندہ (۱۰/) کل (للعہ) وضع کیا جائیگا (۴) جن خریداروں کی (للعہ) سے زائد رقم جمع ہے اگر ۲۰ شعبان تک اُن کی باقی رقم کے متعلق خریداری کتب وغیرہ کی کوئی ہدایت موصول نہ ہوئی تو باقی رقم بذریعہ منی آرڈر واپس کر دی جائیگی (۵) جدید خریدار اگر سابق ۶ نمبر بھی طلب فرمائیں گے تو ان کو سابق نمبر (للعہ) میں دیے جائیں گے اور آئندہ چھ نمبر بدستور صرف (۱۰/) میں پیش کیے جائیں گے۔ چونکہ مواعظ کی اشاعت موجودہ ضخامت میں مشکل ہی اسلئے آئندہ مواعظ رسالہ میں شائع نہوں گے بلکہ اسکے لئے مستقل انتظام کیا جائیگا اور جو مواعظ شائع ہوتے رہیں گے رسالہ میں اُن کا اعلان کر کے ناظرین کو مطلع کر دیا جایا کریگا تاکہ ناظرین حسب ضرورت طلب فرما سکیں۔ (۶) رسالہ حتی الامکان وی پی روانہ نہ کیا جائیگا۔ اس لئے ناظرین رسالہ کی قیمت بذریعہ منی آرڈر یا ٹکٹ روانہ کریں (۷) جو حضرات موجودہ صورت کو ناپسند فرماتے ہوئے خریداری کیلئے تیار نہوں تو بعد اطلاع انکی بقیہ رقم فوراً واپس کر دی جائیگی

**استدعا**۔ اُن حضرات کی خدمت میں خصوصیت کے ساتھ استدعا ہی جو اپنی خواہش سے رسالہ کے خریدار ہونیکے باوجود ابتک گذشتہ رسالوں کی قیمت ادا فرمانے میں تاخیر فرما رہی ہیں زیادہ تر اُن ہی حضرات کی تاخیر اشاعت کے التوا کا سبب ہوئی ہی۔

**گذارش**۔ موجودہ انتظام اور ضخامت کی موجودگی میں انشاء اللہ رسالہ کی اشاعت میں ہرگز ہرگز تاخیر یا التوا پیش نہ آئیگا۔ لہذا اُمید ہے کہ محض (دعہ) سالانہ چندہ کی صورت میں ضرور رسالہ کی خود بھی خریداری کو جاری رکھیں گے نیز دوسرے احباب کو بھی خریداری کی ترغیب دیں گے۔

**جدید انتظام**۔ جدید انتظام کے ماتحت ہمنے حضرت حکیم الامت دامت برکاتہم کے بعض جدید اور مفید مضامین کی اشاعت کا بھی انتظام کیا ہی لیکن قدیم خریداروں کی رعایت مقدم رکھتے ہوئے ہم یہ چاہتے ہیں کہ سابق مضامین جو ناتمام رہگئے ہیں اول اُن کو پورا کر دیا جاتے۔ اس کے بعد جدید مضامین کا سلسلہ جاری کیا جائیگا۔

**نوٹ**:۔ سرورق کا صفحہ ۳ و ۴ ضرور ملاحظہ فرمایا جاوے۔ ترسیل زر اور خط و کتابت کا پتہ:۔
مدیر رسالہ اشرف العلوم سہارنپور